سکشن فسطائی طریقے اختیار کر رہا ہے اوس سے حکومت باخبر ہو جاتی - وکیل ہونے کے ناطے آنریبل منسٹر کے دماغ کا ڈھانچہ میں تھنکنگ میکانیکل ڈھانچہ ہے - وہ صرف یہی سوچتے ہیں کہ قانون کے اندر یہ چیز آتی ہے یا نہیں - وہ کسی اور طرح نہیں سوچتے - اس کا نتیجہ یہ ہو رہا ہے کہ قانون کا سہارا لیکر ایک طرف کانگریس کا غنڈہ سکشن اور دوسری طرف پولیس تلنگانہ کے اندر غنڈہ گردی کر رہی ہے - شہر نلگنڈہ کی حد تک تو یہ چیز خاص طور پر سامنے لائی گئی تھی کہ ایک صاحب کے مکان میں ہمارے آفس - حملہ کیا گیا اور چند میونسپل کونسلرس ( Municipal Councillors ) کو مار پیٹ کی گئی - یہ تمام واقعات اون کے سامنے لائے گئے تھے لیکن ہمیشہ یہی جواب دیا جاتا رہا کہ آپ عدالت میں جائیے - جب عدالت میں جاتے ہیں اور مقدمہ میں چھوٹ جاتے ہیں تو کہا جاتا ہے کہ ہوسکتا ہے شہادت نہ ملی ہوگی - لیکن اسکے معنی یہ ہیں کہ کچھ بھی نہیں ہوا - میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ قانون کی کتابیں ہماری ہی لکھی ہوئی ہیں - عدالتیں ہماری ہی بنائی ہوئی ہیں جب نارمل حالات تھے - اب ابنارمل ( Abnormal ) حالات پیدا ہوگئے ہیں - ان بدلے ہوئے حالات میں حکومت اور اون تمام پارٹیوں کا جو جمہوریت قائم کرنا چاہتے ہیں یہ فرض ہو جاتا ہے کہ قانون کے اندر جو کوتاہی ہے اوسکو دور کرنے کے لئے راستہ نکالیں - جو رکاوٹیں ہیں اون کو دور کریں اور حکومت خود اپنے طور پر تحقیقات کرے اور دیکھے کہ گنہگار کون ہے - ایسے وقت جب کہ گنہگار لوگ جمہوریت کے خلاف محاذ بنا رہے ہیں حکومت کا فرض ہو جاتا ہے کہ وہ گہرائی میں اسکو دیکھے - میرا آنریبل ہوم منسٹر پر چارج ہے کہ وہ ہمیشہ میکانیکل طریقہ پر سوچتے ہیں - ایک یانترک طریقہ پر سوچتے ہیں اور وہ سمجھتے ہیں کہ یہ طریقہ صحیح ہے - لیکن میں سمجھتا ہوں کہ اون کا یہ طریقہ اس ڈائنامک ورلڈ ( Dynamic World ) میں جس میں کہ ہر منٹ تبدیلیاں ہورہی ہیں کامیاب نہیں ہوسکتا - اون کے اس طریقہ کا نتیجہ یہ ہورہا ہے کہ آج تلنگانہ کے اندر غنڈہ گردی بڑھ رہی ہے - ایسے واقعات نلگنڈہ بھونگیر - حضور نگر وغیرہ میں ہوئے ہیں - کامریڈ مخدوم اور آنریبل ممبر نارائن ریڈی پر حملے کئے گئے - جب میں اپنی کانسٹی ٹیونسی اپا گوڑہ کو گیا تو وہاں کے زمیندار نے (۲۰) آدمیوں کو شراب پلا کر تیار رکھا تا کہ ہم پر حملہ کیا جائے - میں نے سب انسپکٹر کو لیٹر لکھا کہ میں اپنی کانسٹی ٹیونسی میں آیا ہوں اور لوگوں کو اڈریس کرنا چاہتا ہوں - اس سلسلہ میں میں حفاظت چاہتا ہوں لیکن اسکے باوجود میں وہاں اوس رات نہیں جا سکا - کیونکہ لوگ شراب پی کر حملہ کرنے کے لئے بیٹھے ہوئے تھے - دوسرے دن ہم اپنے ورکروں کو لیجا کر میٹنگ کرسکے - جب یہ واقعات پیش کئے جاتے ہیں تو کہا جاتا ہے کہ آپ عدالت میں جائیے - کانگریس کا جو سنگھٹن ہے اور جو عدم تشدد پر یقین رکھتا ہے اوس کے اندر ایک اور سکشن دن بدن بڑھتا جا رہا ہے جو گاندھی جی کے نام پر غنڈہ گردی کر رہا ہے - اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ان طریقوں کا

نہ صرف ہم کو مقابلہ کرنا پڑیگا بلکہ کانگریس کے ان لوگوں کو بھی جو سمجھتے ہیں کہ تشدد نہیں ہونا چاہئے اون کو بھی ان طریقوں کا مقابلہ کرنا پڑیگا - میں آنریبل ہوم منسٹر سے اپیل کرنا چاہتا ہوں کہ جب آپ یہ کہتے ہیں کہ جمہوری طریقوں سے عوام کے سوالوں کو حل کیا جائیگا تو ایسے طریقے جو اوس میں رکاوٹ پیدا کرتے ہیں اون کو بھی دور کرنے کی کوشش کرنی چاہئے - شخصی تشدد کا کوئی بھی قائل نہیں - میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ کوئی بھی پارٹی شخصی تشدد کی قائل نہیں ہے - میں یہ چیز بھی صاف کردینا چاہتا ہوں کہ شخصی تشدد کو انقلاب کے ساتھ جوڑنا غلط ہے - انقلاب کن حالات میں آتا ہے - اوسکی کیا ذمہ داریاں ہیں - کیسے ابنارمل سچویشن ( Abnormal Situation ) میں وہ آتا ہے ان تمام تفصیلات میں نہیں جاؤنگا - جن کانگریسی دوستوں کا یہ خیال ہے کہ اسی طرح مار پیٹ کرکے الکشنس جیتینگے اور تلنگانہ کے اندر اون کا جو پرسٹیج ( Prestige ) ختم ہو گیا وہ پھر سے برقرار کرلینگے تو میں یہ کہونگا کہ یہ خیال غلط ہے - ان طریقوں سے کسی بھی پارٹی کا پرسٹیج قائم نہیں ہوسکتا - یہ وہ چند چیزیں ہیں جن کو میں ہاؤز کے سامنے لانا چاہتا تھا - مجھے خوشی ہے کہ کم از کم ایک سال کے بعد ہی کیوں نہ ہو ان تفصیلات کو پیش کرنے کا موقع دیا گیا - میں آخر میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ پولیس کی طرف سے اس سلسلہ میں اسٹیپس لئے جانے چاہئیں - وہاں لوگوں کے بیانات ہوے لیکن ڈی - آئی - جی اور ڈی - یس - پی وغیرہ نے ان بیانات کو قلمبند نہیں کیا - صرف بیانات سنے ہیں - جن لوگوں نے حملہ کیا اون کے خلاف پرچہ چاک ہوا لیکن اون کے دوسرے ساتھی جو آس پاس کے دیہات سے آئے اون کے متعلق کوئی اسٹیپ نہیں لیا گیا - اگر لیا گیا ہے تو ہوم منسٹر صاحب اسکو ہاؤز کے سامنے بیان کرینگے - اسلئے میں ہاؤز سے یہ اپیل کرونگا کہ جو طریقہ اختیار کیا جا رہا ہے وہ ہماری جمہوریت پر اور ہماری اس خواہش پر کہ عوامی نمائندوں کے ذریعہ حکومت قائم رکھیں جس میں آپکی اور ہماری سب کی بھلائی ہے - ایک بہت بڑی ضرب ہے جو طریقہ عوام کی آواز کو دبانے ، کسانوں کو دبانے اور انہیں پریشان کرنے کے لئے اختیار کیا جارہا ہے اسکو ختم کرنا چاہئے -

* **شری ایل - این ریڈی** ( وردھنا پیٹھ ) - مسٹر اسپیکر سر - جس واقعہ کی بنا پر اڈجرنمنٹ موشن پیش ہوا ہے اسکی اطلاع آنے کے ساتھ ہی موضع دھرم ساگر کو میں آنریبل رام نادھن ایم - ایل - اے - اور شری روی نارائن ریڈی - ہم تینوں حیدرآباد سے گئے - اور بذات خود اس موضع میں جاکر صحیح حالات معلوم کرنے کی کوشش کی - وہاں جو واقعات پیش آئے ہیں وہ نہایت ہی درد ناک ہیں اور اگر حکومت اس سلسلہ میں کافی توجہ سے غور نہ کرے اور اس پر اسٹیپس نہ لے تو حالات اور بھی بدتر ہو جائینگے وہاں گاندھی جینتی منانے کے لئے ۲ - اکٹوبر کو مقامی لوگوں نے ایک جلوس نکالا جس میں بچے اور بڈھے ملاکر پندرہ بیس آدمی تھے - اس وقت جلوس نے اشتہارات بھی

تقسیم کئے کہ آج شام میں میٹنگ ہونے والی ہے - مختلف قسم کے نعرہ کسان سبھا کے آفس کے سامنے آکر لگائے گئے - ''کمیونسٹ پارٹی مردہ باد '' - '' رشین ایجنٹس مردہ باد '' ''استالین ایجنٹس کو ہم ختم کرکے رہینگے '' - اسکے بعد مزید کشمکش کے بغیر جلوس چلا گیا - اسکے بعد دوپہر میں دو بجے اس گاؤں پر دھاوا کرنے کی منصوبہ بندی تھی چنانچہ کانگریس کے لیڈروں سے موضع سنی کنٹہ سے برچھوں بھالوں اور ہتیاروں کے ساتھ کانگریس کا جہنڈہ لیکر آتے ہیں - گاؤں والوں کو خبر ہوتی ہے - پندرہ بیس گاؤں والے جاکر انکا استقبال کرکے لاتے ہیں - کسی نہ کسی طرح لوگوں کو مشتعل کرکے ان پر حملہ کیا جانے اس نیت سے پروسیشن آگے بڑھتا ہے ہاؤز کو میں یہ بتلانا چاہتا ہوں کہ اس گاؤں میں کانگریس کی ان دس پندرہ لوگوں کے سوا اورکوئی تائید کرنے والا نہیں ہے - وہاں کمیونسٹ پارٹی اورکسان سبھا کا اسٹرانگ ہولڈ ہے - لوگوں کو ٹررائز ( Terrorise ) کرنے کے لئے یہ پورا پلان بنایا گیا تھا - لوگوں کو پرووک ( Provoke ) کرکے زدوکوب کرنے کا سب انتظام پہلے سے کرلیا گیا تھا - چنانچہ لوگوں کو پرووک کرنے کے لئے ہر قسم کی کوشش کی گئی - پروسیشن جب آرہا تھا تو پنچایت کا معتمد لکشما ریڈی ہنمکنڈہ سے سیکل پر آرہا تھا - وہ اپنی سیکل سے اترکر بازو کھڑا ہو جاتا ہے لیکن یہ پروسیشن والے لاٹھیوں سے اس پر ٹوٹ پڑتے ہیں - کچھ لوگ آگے سے حملہ کرتے ہیں اورکچھ لوگ پیچھے سے حملہ کرتے ہیں - جلوسیوں کو ایک ہریجن آدمی آکر بولتا ہے کہ ان پر حملہ کرنا مجھ پر حملہ کرنے کے مساوی ہے - میں ان پر حملہ کرنے نہیں دیتا - ہمارے ورکرس کا یہ احترام ہے - لوگوں کو معلوم ہے کہ وہی انکی صحیح خدمت کرنے والے ہیں - اسلئے وہ بیچ میں آڑے آتا ہے تو وہ لوگ کچھ نہیں کرسکتے -

* **شری گوپال راؤ اکبوٹے** (چادرگھاٹ )- پوائنٹ آف آرڈر ریز کرنا ہے - اڈجرنمنٹ موشن پر جو تقریر آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے کی اور اب ایک معزز ممبر بھی فرمارہے ہیں وہ میری ناقص رائے میں قواعد کی خلاف ورزی میں ہو رہی ہے - میں اسمبلی رولس کے دو دفعات کی طرف عالی جناب کو توجہ دلانا چاہتا ہوں - رول ۴۳ اور رول ۱۰۱ رول ۴۳ لمٹیشنس آن ڈیبٹ ( Limitations on Debate ) پر اس طرح سے ہے -

**43** (1) The matter of every speech must be relevant to the motion on which it is made.

(2) A member while speaking shall not---

(*i*) refer to any matter of fact which is under adjudication by a Court of Law having jurisdiction in any part of India ;

یہ ایک ریلیونٹ رول ( Relevant Rule ) ہے اور اسی طرح رول ۱۰۱ کی طرف بھی میں عالی جناب کو توجہ دلانا چاہتا ہوں - اس میں سب کلاز (۲) خاص توجہ کا محتاج ہے -

101 (vii) A motion shall not deal with any matter which is under adjudication by a Court of Law having jurisdiction any part of India.

اس سلسلہ میں میں میز پارلیمنٹری پراکٹس ( Mays Parliamentary Practice ) سے دو ریفرنسس دینا چاہتا ہوں ۔

Pages 380 and 437

" A matter, whilst under adjudication by a court of law, should not be brought before the House by a motion or otherwise, This rule does not apply to bills. "

شری کو پڈی گنگا ریڈی - ھندی میں فرمائیے -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - یہ انگریزی کتاب ہے ھندی میں کیسے پڑھوں -
(Laughter)

شریمتی شاہ جہاں بیگم - ھندی میں ترجمہ کیجئے -

ایک آنریبل ممبر - آپ تو انگریزی نہیں ہیں -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - اسکا ترجمہ اسی طرح پر کیا جاسکتا ہے کہ ایسا معاملہ جو کسی عدالت کے زیر غور ہو وہ ھاؤز میں موشن یا کسی اور طرح پر زیر غور نہیں لایا جاسکتا - اس عام قاعدہ کا صرف ایک ہی استثنا ہے -

This rule does not apply to Bills.

یہ قاعدہ بلس سے متعلق نہیں ہے - دوسرے خاص طور پر میں عالی جناب کی توجہ میں لانا چاہتا ہوں

" Matters awaiting the adjudication of a Court of Law should not be brought forward in debate (except by means of a bill). This rule was observed by Sir Robert Peel and Lord John Russell both by the wording of the speech from the throne and by their procedure in the House, regarding Mr. O. Connell's case, and has been maintained by rulings from the Chair"

یہ دو چیزیں ہیں اور پیج ۴۳۲ پر ........

شری کے - وینکٹ رام راؤ (چنا کنڈور) - آنریبل ممبر اس پر مداخلت نہ فرمائیں -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - میں سمجھتا ہوں کہ آپ بھی میری طرح ایک آنریبل ممبر ہیں ۔ آپ ایک فیصلہ مجھ پر ٹھونس رہے ہیں یہ مناسب نہیں ہے - آپ اسپیکر صاحب سے کہیئے -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - میں اسپیکر صاحب سے یہ کہہ رہا ہوں کہ اس پر بحث کی ضرورت نہیں ہے -

*Shri Gopal Rao Ekbote* :—"The discussion of the former is activated (former means debate) further by the established rules of debate."

اڈجرنمنٹ موشن پر جو ڈیبٹ ہوتی ہے جسکی طرف میں نے اپنی توجہ مبذول کرائی ہے - ان تمام ریفرنسس ( References ) کا نتیجہ یہ ہے کہ اڈجرنمنٹ موشن لانے پر کوئی ممانعت نہیں ہے اور جیسا کہ آپ نے اجازت دی وہ بھی بالکل صحیح ہے - لیکن اس معاملہ پر تبصرہ چاہے وہ صراحتاً ہو یا کنایتاً وہ معاملہ جو عدالت کے زیر غور ہے یا آنے والا ہے تو نہونا چاہئے - میں تو یہ تصور کرتا ہوں کہ وہ کنٹمپٹ آف کورٹ تک پہنچ سکتا ہے - اس وقت میں معزز ایوان کی توجہ میں ایک ہی چیز لانا چاہتا ہوں - یہ ایسا معاملہ ہے جس پر بہت ممکن ہے کہ پی - ڈی - ایف کے معزز اراکین یہ سمجھتے ہونگے کہ ادھر کے لوگوں نے زیادتی کی - اور ادھر کے لوگ یہ سمجھتے ہونگے کہ اودھر کے لوگوں نے زیادتی کی - یہ ایک تعزیری اور فوجداری نوعیت کا معاملہ ہے - اڈجرنمنٹ موشن اس وقت آسکتا ہے جبکہ گورنمنٹ کی طرف سے کوئی کارروائی نہو -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - اسپیکر سر - جو طے شدہ بات ہے اسکو پھر اٹھایا جارہا ہے -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - میرا جو اعتراض ہے وہ سمجھنے کی کوشش کریں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - سمجھ سب لوگوں میں ہے - آنریبل ممبر ہی سمجھ نہیں رکھتے -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - میں شخصیت پر اعتراض نہیں کررہا ہوں - پرچہ چاک ہونے کا خود لیڈر آف دی اپوزیشن نے اعتراف کیا ہے - اس سائیڈ سے کہا گیا ہے کہ بعض لوگوں کو گرفتار کیا گیا ہے اور بعض لوگ اس میں انوالو ( Involve ) ہیں - اگر اس پر رائے زنی کرینگے تو یقینا مقدمہ متاثر ہوگا - اسلئے ایسا معاملہ ہے جس میں عدالت کا وقار متاثر ہوتا ہے - اگر فیرٹرائل ( Fair trial ) نہ ہوتا تو ایسا ہوسکتا تھا - اس معاملہ میں ہلدی کنونشنس ( Healthy Conventions ) ڈالنا چاہئے جبکہ عدالت میں فیرٹرائل ہورہا ہے اس طرف بھی ہاؤز کو توجہ کرنی چاہئے کہ اسٹابلشڈ پارلیمنٹری پراکٹس ( Established Parliamentary Practice ) کو قائم کیا جائے - ان ہلدی ٹریڈیشنس ( Unhealthy traditions ) یا کنونشنس سے ایک طرف تو ہمارا وقار متاثر ہوگا اور دوسری طرف لوگوں کو جو فیرٹرائل ملنا چاہئے وہ نہیں ملے گا -

شری جی - هنمنت راؤ (ملک) - یه اسپیچ ھے یا پوائنٹ آف آرڈر -

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - یه صحیح ھے که آئنده کورٹ کی تحقیقات ھونگی اسئے فیکٹس میں نه جاتے ھوئے گورنمنٹ کو کیا اسٹپس لینا چاهئے ڈسکشن کریں تو مناسب ھوگا -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - یه معامله اڈجوڈیکشن میں نہیں ھے - صرف پرچه چاک ھوا ھے - تاوقتیکه چالان عدالت میں پیش نهو پولیس یه کرسکتی ھے پولیس مختم رپورٹ بھی دے سکتی ھے - میرے فاضل دوست غلط فهمی میں ھیں که محض پرچه چاک ھونے سے عدالت کو اختیار ساعت ھوتا ھے -

شری سری نو اس راؤ اکھیلیکر (همناباد - عام) - پرچه چاک ھونے کے بعد ھی عدالت کا جورسڈکشن ھو جاتا ھے -

شری اناجی راؤ گوانے - ابھی آپ نے فرمایا ھے که (It will come under adjudication If it is under adjudication, then it connot be referred.) یه الفاظ سکشن ۴۳ میں آئے ھیں - اسکے ساتھ ۱۰۰ میں بھی وھی آتے ھیں - اس وقت اڈجوڈیکشن میں ھوتو یہاں غور نہیں کیا جاسکتا - پرچه چاک ھونا انڈر اڈجوڈیکشن نہیں ھے - اگر کوئی آنریبل ممبر ایسا کہتے ھیں تو وه غلط کہتے ھیں - میں صاف طور پر یه کہنا چاھتا ھوں - جبتک چالان نهو پولیس تفتیش کرتی ھے - عدالت کے سامنے کوئی چیز نہیں ھے - اُس رول کے تحت ریفر کیا جاسکتا ھے -

شری سری نو اس راؤ اکھیلیکر - اسپیکرسر ......

*Mr. Deputy Speaker* :- No more discussion. We will continue the debate.

شری یل - ین - ریڈی - اسپیکر سر - وھاں اس طریقه سے گاندھی جی کے نام پر گاندھی جینتی منائی جاتی ھے - اس کے لئے برچھے لاٹھی تلواروں اور ھتھیاروں کا جلوس نکالا جاتا ھے - لکشا ریڈی پولس والوں سے درخواست کرتے ھیں که زبردست حمله ھو رھا ھے - سیریس نس بتلائی جانے کے باوجود بھی پولس کا کوئی کافی انتظام نہیں ھوتا - صرف چار کانسٹبل آتے ھیں - شام کے چھ ساڑھے چھ بجے یه لوگ شراب کی بوتلیں اور سیندھی کے گھڑے ختم کرکے مست ھوکر جلوس نکالتے ھیں - اور پھر یه شرارت کی جاتی ھے - ایک آدمی کو مکرر پیٹا جاتا ھے - اسکے باوجود کوئی روک تھام نہیں ھوئی ھے - کانگریس کے نیتا لوگوں کو بیسفل رھنے کے لئے کہتے ھیں اور یه بتلانے کی کوشش کرتے ھیں که ھماری جانب سے جو حرکت ھوئی ھے وه نهونی چاهئے تھی - اس طرح وه اپنی غلطی قبول کرتے ھیں لوگ یه ڈیمانڈ کرتے ھیں که ھم پر جو غنڈه گری

ہوئی ہے ہم اسکے خلاف پروٹسٹ ظاہر کرنا چاہتے ہیں ہم آپ کے کاروبار میں مخل ہونا نہیں چاہتے ۔ اور ہم پروٹسٹ کے طور پر جلوس نکلنا چاہتے ہیں ۔ آپ اس کے لئے راضی ہیں یا نہیں ۔ انہیں یقین دلایا جاتا ہے کہ ہماری جانب سے کسی قسم کی مداخلت نہوگی ۔ نہیں یہ بتلایا جاتا ہے انکے لوگ بھالے برچھیے بندوق تلوار وغیرہ رکھیے ہیں ۔ اگر وہ کچھ گڑبڑ کریں تو حالات اور بدتر ہوجائینگے ۔ اسکے متعلق آپ کیا فرماتے ہیں ۔ اسکے متعلق یقین دلایا جاتا ہے کہ ہمارے لوگوں کو کنٹرول کرنے کی ذمہ داری ہماری ہے اور یہ کہا جاتا ہے کہ ہماری میٹنگ پلیس کے سامنے نہ آئیں بلکہ دوسرے مقام سے جائیں ۔ اسکا اطمینان دلایا جاتا ہے اسکے ان لوگوں کو جن پر مار پیٹ ہوئی تھی بندی میں کھڑا کر کے گاؤں میں دوسرے مقامات پر میٹنگ سے ایک فرلانگ دوری کے فاصلے کی گلی میں سے گزرتے ہیں ۔ اچانک تین چار لوگ بندوقیں لیکرآتے انکے ساتھ ۱۰ ۔ ۲۰ آدمی لاٹھیوں سے مسلح رہتے ہیں اور اس بندی میں جو لکشماریڈی رہتے ہیں ان پر بندوق سے نشانہ لگانے کی کوشش کرتے ہیں ۔ اسطرح جلوس پر تین فائر کئے جاتے ہیں جسکے نتیجہ کے طور پر دو آدمی مر گئے ۔ یہ ان کانگریسی نیتاؤں کا رویہ ہے جو ہمیں یقین دلاتے تھے کہ ہماری جانب سے کسی قسم کی گڑبڑ نہونے دینگے ۔ حالانکہ ہم لوگوں کی جانب سے اس وعدہ کی پابندی کی جاتی ہے کہ ہم آپ کی میٹنگ پلیس کے سامنے سے نہیں گزرینگے ۔ اسکے باوجود بھی اسطرح کا ہنگامہ مچایا جاتا ہے جسکی وجہ سے دو آدمیوں کی جان چلی گئی ۔ ان میں سے ایک ہمارے ایکٹیو کارکن تھے ۔ اسکے ساتھ ساتھ جلوس پر بھی حملہ کیا جا کر لوگوں کو زد و کوب کیا جاتا ہے ۔ پولس والے دو تین گھنٹے کے بعد آتے ہیں ۔ آج تک وہ گاؤں میں مقیم ہیں ۔ لیکن آج تک حقیقت میں جو کارروائی کرنا چاہئے تھا نہیں کئے ۔ لوگوں کے پاس سے ہتھیار نہیں لئے گئے ۔ جن شریر النفس اور بد نام لوگوں نے گاؤں میں یہ ہنگامہ برپا کیا انہیں گرفتار نہیں کیا جاتا ۔ پرسوں جو واقعہ ہوا وہ کوئی اچانک واقعہ نہیں تھا ۔ بلکہ گذشتہ ایک سال سے تلنگانہ میں ایسے حالات جاری ہیں ۔ حکومت کی پالیسی یہ ہے کہ اس کی تائید کی جائے ۔ پچھلے الکشن کے زمانہ میں بھی یہی غنڈہ گردی کی گئی ۔ حضورنگر میں تو ہمیں یہاں تک مجبور کیا گیا کہ اپنی میٹنگ میں بلڈنگ کے اوپر لاؤڈ اسپیکر لگا کر تقریر کرنی پڑی ۔ کیونکہ اگر ہم نیچے جا کر جلسہ کرتے تو اس کا اندیشہ تھا کہ ہم پر حملہ ہو جاتا ۔ اس طرح سیول لبرٹیز کا خون کیا جا رہا ہے ۔ یہ ایک واقعہ نہیں سیکڑوں واقعات ہیں جنہیں منسٹر صاحب متعلقہ کے علم میں لایا جاچکا ہے ۔ کئی ریپریزنٹیشنس کئے جاچکے ہیں ۔ حکومت کے پاس تفصیلی معلومات بہم پہونچانے کے باوجود یہی دو الفاظ زبان سے نکلتے ہیں کہ " آپ کے لئے عدالت کھلی ہے ۔ آپ عدالت میں دعوی کیجئے ۔ استغاثہ پیش کیجئے اور واقعہ حقیقی ہو تو سزا دلائے " ۔ بس ۔ میں ہوم منسٹر سے پوچھنا چاہتا ہوں آپ ہوم منسٹر ہونے سے پہلے بھی ایسے ظلم و ستم کے واقعات ہوئے تھے ۔ نظام کے زمانے میں بھی ایسے تشدد کے واقعات ہوئے تھے ۔

کتنے لوگوں نے عدالتوں میں جاکر استغاثہ پیش کرکے انصاف حاصل کیا ۔ استغاثہ نہیں ہوتے ۔ لوگ نہیں کرتے ۔ اسکے یہ معنی نہیں کہ آپ اس کے لئے کوئی انسدادی کارروائی اپنی جانب سے نہ کریں ۔ کیا واقعات ہوئے ہیں آپ یہ دیکھنا ہی نہیں چاہتے ۔ آپ کی اسی نظر اندازی کا نتیجہ ہے جسکے بناء پر ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ حکومت کی پالیسی یہ ہے کہ اپوزیشن پارٹیز اور عوامی تحریکات کو کچلا جائے ....

شری شیش راؤ واگھمارے ۔ اسپیکر سر ۔ ٹائم کی طرف میں توجہ دلاتا ہوں ۔

شری ایل ۔ این ۔ ریڈی ۔ مسٹر اسپیکر دیکھ رہے ہیں ۔ اس قسم کا کوئی واقعہ اگر ہماری جانب سے ہوتا تو اس تعلقہ یا ضلع یا گاؤں کے تمام لوگوں کو گرفتار کرکے جیلوں میں بھر دیا جاتا ۔ میں ایک حالیہ واقعہ کی جانب آنریبل ہوم منسٹر کی توجہ مبذول کراتا ہوں جو جنگاؤں میں ہوا ۔ وہاں زمین کی نسبت جھگڑا ہوا ۔ تعلقہ کمیٹی کے صدر اس مقام تک بھی نہیں پہنچے تھے کہ انہیں گرفتار کرلیا گیا اور ان پر مقدمہ چلایا گیا ۔ وہ ضمانت پر رہا کئے گئے ۔ اسکے بعد انپر دفعہ (۱۰۰) لگا کر مقدمہ چلایا گیا اور ایک مہینہ کی انہیں سزا ہوگئی وہ ایک مہینے تک جیل میں رکھے گئے ۔ غرض اپوزیشن کے ارکان اور عوامی کارکنوں کو کسی نہ کسی حیلے سے اس طرح پریشان کیا جاتا ہے ۔ ہم ریپریزنٹیشنس کرتے ہیں تو کوئی شنوائی نہیں ہوتی ۔ ایسے متعدد حالات ہیں ۔ اور گورنمنٹ کا یہی رویہ ہے جس سے غنڈوں کی ہمت افزائی ہو رہی ہے اور وہ لوگوں کی جانوں پر بھی حملہ کر رہے ہیں ۔ لوگوں کے حقوق پامال کئے جا رہے ہیں غنڈہ گردی کرنے والوں پر مقدمہ چلانے اور انکی پشت پناہی کرنے کی وجہ سے نوبت یہاں تک آگئی ہے ۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ آپ ان حالات کو اور کہاں تک بڑھانے والے ہیں ۔ لیکن میں صاف کہونگا کہ آپ کی ایسی کوشش کے باوجود آپ کے تشدد سے عوام ڈرنے والے نہیں ہیں اور عوامی تحریکات رکنے والی نہیں ہے ۔ اگر آپ ایسی ہی حرکات کرتے رہینگے اور آپ کی یہی پالیسی رہیگی تو عوام آپ کو ایک دن منہ کی دینگے ۔ اور اپنے اندولن کو برابر آگے بڑھائینگے ۔ اسلئے میں کہونگا کہ کم ازکم اس اڈجرنمنٹ موشن پر آنریبل منسٹر اور حکومت کافی توجہ دیں ۔ ورنگل کے واقعہ کو آئسولیٹڈ ( Isolated ) دیکھنا نہیں ہے ۔ بلکہ نلگنڈہ کریم نگر اور مختلف اضلاع میں عوام کے ساتھ ایسے واقعات ہورہے ہیں ۔ نہ صرف تلنگانہ بلکہ مرہٹواڑہ میں ایسا عمل جاری ہے ۔ رپورٹیں ہیں ۔ ان سب کو ملحوظ رکھتے ہوئے اپنی پالیسی پر آپ کو غور کرنا چاہئے ۔ اور عوامی تحریکوں کو کچلنے کی پالیسی پر کافی سنجیدگی سے غور کریں ۔ اگر ایسے واقعات دن بدن ہوتے رہیں اور آپ غنڈوں کی حمایت کرتے رہیں اور اس طرح اپنا وجود برقرار رکھنا چاہیں تو یہ پالیسی غلط ہے ۔ حکومت کو اس پر کافی سیریسلی ( Seriously ) غور کرنا چاہئے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ حکومت ایسے واقعات آئندہ نہ ہونے دیگی ۔

اسپیکر سر اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

**श्री. नरेंद्र** (कारवान) :—अुपाध्यक्ष महोदय, वरंगल मे धर्मसागर नाम के अेक गांव में ३ अक्तूबर को अेक घटना हुअी और अुस घटना में कहा यह जाता है कि दो व्यक्तियों की मृत्यु हुअी और कुछ लोग जखमी हुअे। अिस वाकये को लेकर अपोजीशन पार्टी की तरफ से यहां अेक मोशन पेश किया गया है। काम रोको प्रस्ताव के रूप में यह प्रस्ताव आज विधान सभा के सामने विचाराधीन है। मैं अिस समय अिस हुअी घटना के अुन तमाम तफसीलात पर अिसलिये नहीं जाअूंगा कि जैसा कि अभी अेक आनरेबल मेंबर ने अिस वाकये के कहने की निस्बत में जो हुदूद हैं अुनकी तरफ आपका ध्यान आकर्षित कराया और श्रीमान जी ने भी अुस बात को सुन कर स्वीकार किया और मेंबरों को भी अिस बात की हिदायत की। लेकिन मुझे अफसोस है कि अिस हिदायत के बावजूद भी कुछ वाकये की बाते अैवान के सामने रखी गअीं जिसमें यह कहा गया कि हथियार अभी हैं, बरामद नहीं हुअे, वगैरा वगैरा। मैं अुन तमाम बातों की तरफ न जाकर सिर्फ विशेष बात की तरफ जाना चाहता हूं और अैवान का ध्यान आकर्षित करना चाहता हूं। अिस काम रोको प्रस्ताव में दो बातें हैं, अैसा मैं समझता हूं। अेक यह कि अिस घटना से कांग्रेसियों पर अेक आरोप लगाया जा रहा है। दूसरा अुद्देश यह है कि पहले जो कारनामा अपोजीशन पार्टी के रहे हैं अुन पर पर्दा डाला जा कर हमारे मुंह की बात अपने मुंह से अुगल देने की कोशिश करना है। मसलन अपोजीशन पार्टी के लीडर नें यह कहा कि अिस तरह की घटनाओं से जमहूरियत की तरक्की नहीं होती, जनतंत्र नहीं पनपता और अैसे वाकयात से कोअी मसायल हल नहीं होते. आज अुस तरफ के बेंचेस को अिस वाकये के बाद और पिछले तमाम घटनाओं के बाद और दूसरी समस्याओं को जिनका आज हमारे जीवन के साथ संबंध है अुनका हल करने का वास्तव में अहिंसात्मक रूप ही अेक हल हो सकता है यह चीज आज समझ में आ गअी अिसलिये अपोजीशन पार्टी के लीडर माने प्रस्ताव का को मुबारकबाद देना चाहता हूं। यही तो हमारा भी अुद्देश है और हम अिसी पथ पर चले आ रहे हैं और अिसी पथ पर चलकर कॉंग्रेस की आज बहुत सारी हुकूमतें चल रही हैं। (विरोधी दल के सदस्यों की तरफ से कुछ आवाजें) तो मैं यह अर्ज कर रहा था कि अिन दो अुद्देशों को रखकर जो प्रस्ताव लाया गया है अुसका मैं अुत्तर दूंगा। अिसके सिवा वहां क्या बातें हुअीं, किनके पास क्या था, क्या नहीं था, किस तरह नारे लगाये गये और नहीं लगाये गये, अिन तमाम बातों पर नहीं जाना चाहता वरना मैं आपके रूलिंग की खिलाफवर्जी करूंगा जैसे कि अपोजीशन आनरेबल मेंबर ने अभी की। ( विरोधी दल के सदस्यों की तरफ से फिर से आवाजें )

**श्री. अण्णाजीराव गव्हाणे** :—आपको कोअी कहने का अख्तियार नहीं है, स्पीकर साहब कह सकते हैं।

**श्री. नरेंद्र** :—अिससे अिस बात का पता चलता है कि आपने वहां पर भी कितनी बेसब्री की होगी जब कि बेसब्री आप अिस वक्त बता रहे हैं। और अिसी तरह की बेसब्री का यह नतीजा होता है। अिस तरह की बेसब्री न अुधर होनी चाहिये न अिधर होनी चाहिये। अिसलिये मैं यह निवेदन कर रहा था कि अिस वाकये को अेक राजनैतिक रंग देकर यह बताना कि कुछ कॉंग्रेसी

है बिल्कुल गलत है। और अुसका कुछ मकसद है—मैं कहता हूं मकसद कुछ भी नहीं है। सिर्फ हमारा मकसद नहीं है, मकसद आपका था। जैसा कि अेक साहब ने कहा कि हमारा वहां स्ट्रांग होल्ड (Strong hold) था, वहां गांधी जयंती हो गअी। यह हमारे लिये बड़ी मुश्किल की बात हुअी। अिलेक्शन के पहले जहां अेक कोंग्रेसी नहीं जा सकता था वहां पांच हजार का मजमा गांधी जयंती के लिये जमा होना है यह बहुत बुरी बात है क्यों कि वहां हमारा स्ट्रांग होल्ड था: (विरोधी दल की तरफ से तरह तरह की आवाजें :—भाले और बर्छियों के साथ, बंदुकों के साथ।) जरा सब्र कीजिये और अपने साथियों को भी सब्र से रहने के लिये कहिये। अिसलिये मैं कह रहा हूं कि चूंकि अब अुन मैदान से आपका स्ट्रांग होल्ड निकल गया अिसलिये अब अुन्होंने अिस घटना को अेक रंग आमेजी देकर अिस तरह की बातें कही। हुजुरनगर और हुजूराबाद में जो किया गया अुस पर मैं अब रोशनी नहीं डालना चाहता। मैं अितना ही आखिर में अर्ज करना चाहता हूं कि अेक वाकेया चल रहा है, मैं आनरेबल मेंबर फार होम से प्रार्थना करूंगा कि जहां तक हो सके— अिनमें कोअी शक नहीं कि आज कोंग्रेसी हुकूमत है लेकिन कॉंग्रेसी हुकूमत होते हुअे भी मुझे पूरा पूरा यकीन है कि अिस मुकदमे में कानून के तहत जिस हद तक कड़ी सजा दी जा सकती है अुतनी दी जाय, जो कुछ कानूनी कार्रवाअी की जा सकती है वह सख्ती से की जाय चाहे वह किसी के खिलाफ हो, चाहे वह कांग्रेस के लोग हों, या और कोअी हों, कोंग्रेस के सामने यह नहीं है कि वह कॉंग्रेसी है या पी.डी.अेफ. का है या कम्युनिस्ट है या सोशालिस्ट है या किसान मजदूर सभा का है, अुसके सामने यही होगा कि वह मुल्जिम है। अिसके सिवा और कोअी बात नहीं होगी और न होनी चाहिये क्योंकि हुकूमत के सामने हमेशा अिस तरह के वाकये आते रहेंगे अुनके साथ सख्ती से काम लेना चाहिये। अिसलिये मैं अर्ज करूंगा अपोजीशन पार्टी के मेंबरों से कि वे अिस वाकये के साथ जमातों को न मिलायें। यह अेक फौजदारी जुर्म है अुसे अेक जुर्म की हद तक ही रखिये और अुनका अिन्साफ अिस तरह की तकरीरों से हासिल करने के बजाय हिंदुस्तान की अदालतों से हासिल कीजिये।

*شری انا جی راؤ گوانے - مسٹر اسپیکر سر - جو اڈجرنمنٹ موشن هاؤز کے سامنے آیا ھے اوس پر کچھ کہنے سے پہلے میں یہ کہدینا مناسب سمجھتا ہوں کہ نہ میں کمیونسٹ پارٹی سے تعلق رکھتا ہوں اور نہ کانگریس پارٹی سے بلکہ جو واقعات وھاں رونما ہوئے صرف اوس لحاظ سے عرض کرونگا - ان واقعات کی طرف میں حکومت کا اور خاص طور پر کنسرنڈ منسٹر صاحب کا دھیان مبذول کرنا چاہتا ہوں - ان واقعات کے رونما ہونے میں کونسے لوگ ھیں جنھوں نے مدد کی ھے ان کا کیا ریکارڈ ھے کن حالات میں وہ واقعہ ہوا ان باتوں پر غور کرنے کی سخت ضرورت ھے - ابھی ابھی ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ اوس پارٹی نے جو تشدد پسند (وہ کہتے ھیں) ھے ایسی غنڈہ گردی کی - وہ کہتے ھیں کہ یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا ایسی غنڈہ گردی سے مسائل حل ہوسکتے ھیں - لیکن دراصل اگر یہ غنڈہ گردی رولنگ پارٹی کی جانب سے ہوئی ھے تو کیا محسوس ہوتا ھے اس کو ضرور سوچئیے ......

[Mr. Speaker in the Chair]

آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے یہ بالکل صحیح کہا کہ غنڈہ گردی اور انقلاب کو سمجھنے کی کوشش کیجئے اگر سمجھ میں نہیں آتا تو . . . . . . .

(Laughter)

میں کوئی ان پارلیمنٹری لفظ تو استعمال کرنا نہیں چاہتا - مجھے کہنا ہے کہ آپ لوگوں نے یعنی اوس جانب سے لوگوں نے بھی یہ تسلیم کرلیا ہے کہ واقعہ صحیح ہے - آنریبل ہوم منسٹر کا ہمیشہ یہ دعوی رہا ہے کہ میں کبھی بھی یہ نہیں دیکھونگا کہ ملزم کس پارٹی سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ دراصل موقع ہے اون کے امتحان کا - ہم دیکھینگے کہ اون کی سفید ٹوپی میں کتنا انصاف ہے۔ امتحان کا موقع آگیا ہے اور اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ آپ اپنے الفاظ پر کس حد تک عمل کریں گے - کانگریس کے جن لوگوں نے خون کیا ہے اون کو آپ سزا دلا ئینگے اور نہ صرف اس ہاؤز کو بلکہ پورے حیدرآباد کو یہ بتائینگے کہ دراصل جو غنڈہ گردی ہورہی ہے اوس کو جاری نہیں رکھا جائیگا -

**ایک آنریبل ممبر** - اگر پی - ڈی - یف کے ہو تو۔

**شری اناجی راؤ گوانے**- کوئی بھی ہو کسی پارٹی کا ہو- چاہے وہ پی - ڈی - یف کا ہو یا کانگریس - دراصل جو لوگ خونی ہیں اور جو خون کرنے کے عادی ہوچکے ہیں اون کی غنڈہ گردی کا سر کچلنے کی کوشش کی جائیگی - ہیگرواچاری صاحب نے ( میں اون کا نام اس واسطے لے رہا ہوں. . . . . . . )

**ایک آنریبل ممبر** - جو یہاں کے ممبر نہیں ہیں اون کا نام نہیں لیا جاسکتا -

**شری اناجی راؤ گوانے**- میں اون کا نام لینا نہیں چاہتا لیکن یہ کہنا چاہتا ہوں کہ گاندھی جینتی کے دن انہوں نے یہ میٹنگ کی - میں خود ہیگرواچاری صاحب سے واقف نہیں ہوں لیکن مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑھتا ہے کہ اون کا جو ریکارڈ ہے اوس کو آنریبل ممبر اپنے سامنے رکھیں .وہ رپورٹ بھی ہمارے پاس موجود ہے انکوائری رپورٹ آف حیدرآباد پولیس فائرنگ. . . . . . . .

**ایک آنریبل ممبر** - میں عرض کرونگا کہ جو ممبر حاضر نہیں ہیں

**ایک آنریبل ممبر** - ہیگروا چاری اگر ہاؤز کے ممبر ہوں تو اعتراض ہوسکتا ہے۔

**شری اناجی راؤ گونے**- میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ان کے متعلق کیا کہا گیا ہے وہ بھی پڑھ کر بتاؤنگا نہ صرف یہ کہ

**Memorandum submitted on behalf of the Congress Workers' Convention.**

جو کانگریس کے ممبر ہیں جنہوں نے میموونڈم پیش کیا ہے

*Mr. Speaker :*—Is it necessary to refer to all these details? We are here discussing general and not about a particular individual we need not go in to the character of any particular individual because that person is not here.

شری اناجی راؤ گوانے - میں ڈیٹیل میں نہیں جارہا ہوں - میں یہ چیز اس واسطے ریفر کر رہا ہوں کہ وہاں جو انکی میٹنگ ہوئی اور جس کے سلسلہ میں دو انسانی جانیں ضائع ہوئی یہ کام کسی پلاٹ کے تحت کیا گیا اور وہاں کے آدمیوں پر حملہ کیا گیا اسی لئے میں اون کا ریکارڈ ہاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں تا کہ اس لحاظ سے غور کیا جاسکے - کانگریس کے لوگوں نے میمورنڈم

مسٹر اسپیکر - میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ یہ کیس عدالت میں جائیگا اس لئے کوئی ایسی بات نہ ہونی چاہئے جسکی وجہ سے اس کیس پر اثر پڑے - ممبر اس چیز کو خیال میں رکھیں -

شری اناجی راؤ گوانے - مسٹر اسپیکر سر یہ کیس عدالت میں جانے والا ضرور ہے لیکن مجھے عرض کرنا ہے کہ یہ کسی طرح سے انڈر اڈ جوڈیکشن (Under adjudication) نہیں ہے -

ایک آنریبل ممبر - آپ وکیل ہیں نظائر دیکھ لیں -

شری اناجی راؤ گوانے - میں یہ نہیں بیان کررہا ہوں کہ ہیگروا چاری نے خون کیا یا کس نے خون کیا - لیکن ان لوگوں نے وہاں ملحول جو پیدا کردیا تھا اوس کو ریفر کرتے ہوئے یہ کہونگا کہ کسطرح واقعات ہوئے - آنریبل منسٹر کنسرنڈ نے پرسوں یہ کہا تھا کہ جو واقعہ ہوا ہے وہ صحیح ہے ہم نے پولیس بھیجی ہے - لیکن کن حالات میں یہ واقعہ ہوا اور کسطرح وہ میں آپ کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں - وہاں آج تک گاندھی جینتی اس طرح کبھی نہیں منائی گئی - نہ کبھی کانگریس کا فلیگ برچھوں اور بھالوں پر لگایا گیا - لیکن اوس دن یعنی گاندھی جینتی کے روز بھالے کا نشان لیکر گاندھی جینتی منائی گئی - آپ اہنسا کے پجاری ہوکر گاندھی جینتی مناتے ہیں - اون کی جینتی آپ اس طرح مناتے ہیں جنہوں نے آپ کو ہمیشہ اہنسا کا سبق سکھایا - ایسے حالات میں یہ واقعہ ہوا ہے - میں اون کا ریکارڈ تو بتانا نہیں چاہتا وہ آپ سب لوگوں کو معلوم ہے - لیکن جو معلومات مجھے ملی ہیں اون سے معلوم ہوتا ہے کہ باوجود اسکے کہ چار پولیس کے کانسٹبل موجود تھے اور محرر بھی موجود تھا - جب پنڈی میں لوگ [illegible] تھے تو پیچھے سے چند لوگوں نے جن کے ہاتھوں میں بندوقیں - برچھے اور تلواریں [illegible] پولیس کے سامنے ہی حملہ کیا پولیس نے جب روکنے کی کوشش کی تو [illegible] نے حملہ کیا گیا اور پولیس والوں کو بازو ہٹا کر فائرنگ کی گئی - میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا آپ اسی طرح امن قائم کرنا چاہتے ہیں - کیا [illegible] کاروبار میں لگے رہنے میں امن

طرح کی غنڈہ گردی اور حملوں کو جاری رکھنا چاہتے ھیں ۔ پولیس کو بھی جو آپ کی نوکر ھے امن قائم کرنے کے لئے ........

*Mr. Speaker* : I presume the hon. Member does not mean the chair

*Shri Annaji Rao Gavane* : No, Sir (Laughter)

آپ سے مطلب آنریبل ممبر پولیس سے ھے ۔ مجھے یہ کہنا ھے کہ اس طرح کے حالات ھیں ۔ وھاں اس طرح فائرنگ ھوتی ھے انسان مارے جاتے ھیں ۔ وھاں ڈسٹربنس نہ ھونے کا یقین دلایا جاتا ھے لیکن اس یقین دلانے کے باوجود بھی پروسیشن پر حملہ کیا جاتا ھے ۔ جب اون لوگوں کو جنہوں نے حملہ کیا تھا ارسٹ کرکے تفتیش کے لئے رکھا جاتا ھے تو کانگریس پارٹی کے چند ممبر اس کو روکتے ھیں ۔ میں پوچھنا چاھتا ھوں کیا یہی طریقہ حکومت کرنے کا ھے ۔ کیا یہ شبہ نہیں ھوسکتا کہ جن لوگوں نے اس ارسٹ کو روکنے کی کوشش کی اونہی کا ھاتھ اس واقعہ کے پیچھے تھا ۔ باوجود یکہ پولیس شہادت پر ان لوگوں کو گرفتار کرتی ھے لیکن اون کو روکنے کی کوشش کی جاتی ھے ۔ مجھے آنریبل منسٹر سے یہ کہنا ھے کہ یہ آپ کے لئے امتحان کا وقت ھے ۔ آپ نے کئی مرتبہ فرمایا ھے کہ چاھے کسی پارٹی کے کیوں نہ ھوں اگر وہ گنہگار ھیں تو اونکو سزا دلائی جائیگی ۔ میں یہ کہونگا کہ امتحان کا وقت آگیا ھے ۔

شری نریندر ۔ وہ امتحان میں کامیاب ھونگے ........

شری اناجی راؤ گوانے ۔ اگر وہ کامیاب ھونگے تو میں مبارکباد دونگا ۔ اگر وہ صحیح طور پر انصاف کی نظر سے دیکھینگے اور گنہگاروں کو سزا دلائینگے تو میں مبارکباد دونگا ۔ لیکن اگر اسکے خلاف ھوگا تو میں کہونگا کہ آپ ان غنڈہ گردوں کو پناہ دینے والے ھیں ۔ آپ صحیح معنوں میں امن قائم کرنا نہیں چاھتے ۔ میں آنریبل ھوم منسٹر سے توقع رکھتا ھوں کہ وہ ان واقعات پر غور کرینگے ۔ جو واقعات گزرے ھیں وہ شرمناک ھیں ۔ سب لوگوں کو چاھیئے کہ وہ اس پر سنجیدگی سے غور کریں ۔ اگر کوئی پارٹی یہ سمجھتی ھے کہ ایسا نہیں ھے تو وہ بے غیرت ھے ۔ میں آنریبل ھوم منسٹر سے توقع رکھتا ھوں کہ وہ انصافانہ طور پر اس پر غور فرمائینگے ۔

Some hon. members rose

*Mr. Speaker* : Now the time is 7-40 and I must at least give 20 minutes to the hon. Minister.

*Shri M. S. Rajlingam* (Warangal):– May I request you, Sir, to give me some time?

*Mr. Speaker*: No.

*Shri M. S. Rajlingam* : Please give me some time Sir, as I represent Warangal.

*Mr. Speaker* : No.

شری ملپا کولور - مسٹر اسپیکرسر - دھرم ساگر قتل کے سلسلہ میں جو موشن لایا گیا ہے اوس پر مجھے کچھ کہنا نہیں ہے لیکن اس کو جو کلر دیکر بتایا جارہا ہے کہ کانگریس کے ورکروں نے ایسا کیا ہے - تو میں یہ کہونگا کہ آپ اس کو سوچئے - ایک آرگنائزیشن پر جارج لگانے کی کوشش کررہے ہیں - وہ آرگنائزیشن جس نے ہمیشہ اہمسا پر وشواس رکھا ہے اور ۶۰ سال کی اتہاس میں کبھی بھی ہتیار ہاتھ میں نہیں اٹھایا - آج بھی اپنی پالیسی کو اسی طرح قائم رکھے ہوئے ہے - جب گاندھی جینتی کے سلسلہ میں کانگریس ورکرس پربھات پھیری نکالتے ہیں تو اون کے ساتھ برا سلوک کیا جاتا ہے - اون کو جوتے بتائے جاتے ہیں - جب ورنگل سے اوسی روز لیڈرس پروگرام کے موافق آتے ہیں گاندھی جینتی منانے کے سلسلہ میں - اورگاؤں میں اون کا پروسیشن لایا جاتا ہے تو اون پر اعتراض کیا جاتا اور راستہ روکا جاتا ہے - کانگریس کے لیڈرس اون کے گھروں کو جاتے ہیں اور بات چیت کرتے ہیں - اگر کانگریس اورلیڈروں کی نیتی یہ نہیں رہتی تو وہ لوگ اون کے گھروں کو کیوں جاتے اور بات چیت کرتے اور سمجھانے کی کیوں کوشش کرتے - ہاؤز میں بھی اس چیز کو مان لیا گیا ہے کہ کانگریس کے لیڈرس کمیونسٹوں کے گھروں کو گئے تھے ان کو سمجھائے اس سے اندازہ لگاسکتے ہیں کہ ہماری کیا نیتی تھی - اسکے برعکس آپ کا اور آپکے آرگنائزیشن کا وشواس بھی ہتیہار پر ہے - آپ نے کہا کہ ہمارا وہ مومنٹ ختم ہوگیا لیکن حکومت کہتی ہے کہ آپ لوگوں نے ابھی پورے ہتیار واپس نہیں کئے - اس کے تائید میں بتاسکتا ہوں کہ کرناٹک کے اندر حال ہی میں اندرون ایک ماہ تعلقہ الند کے موضع میں ایسے واقعات ہوئے ہیں آپ کے لوگوں نے وہاں قتل کیا ہے - ملزمین کے خلاف پرچہ چاک ہوتا ہے تو معلوم ہوتا ہے خود کنونیشن کے کنوینر نے یہ قتل کیا ہے - جو آپ اور آپکے دوست اس میں شریک تھے تقریریں کرکے آئے تھے جو کنونشن انہوں نے بلایا تھا کیا یہ کانگریس کے لوگ ہیں جو قتل کئے ہیں ؟ یہ آپ سوچئے اپنے دل ٹٹول کر دیکھئے کہ کیا یہ غلط ہے یا نہیں - آپ حکومت پر الزام لگاتے ہیں جو ہورہا ہے اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ آپ کن کی نمائندگی کر رہے ہیں - ہم تو پبلک کی نمائندگی محض الفاظ سے نہیں کررہے ہیں بلکہ عمل سے کررہے ہیں - عوام نے اپنا فیصلہ دے دیا ہے کہ کانگریس ہی ہماری نمائندگی کرتی ہے - اسی کا نتیجہ ہے کہ آج آپ اپوزیشن بنچس پر بیٹھے ہوئے ہیں اور ہم یہاں بیٹھے ہوئے ہیں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - ابھی تھوڑی دیر میں معلوم ہو جائیگا -

(Laughter)

شری ملپا کولوز - میونسپل الکشنس کے واقعات نے بھی بتا دیا ھے کہ پبلک آپ کے ساتھ نہیں ھے - اس سلسلہ میں ہٹھ کرنے سے کوئی فائدہ نہیں ھوگا - یہ خاص چیزیں اور حالات ھیں آپ اس کو اپنے طور پر سوچئے - آپ راستہ بھٹک گئے ھیں - آپ کے ورکروں کے پاس ھتیار موجودہ ھیں حکومت کو آپ نے اپنے پورے ھتیار حوالے نہیں کیا - علاوہ آپ خود لاچار ھوگئے ھیں ھتیار دینے سے - کیونکہ وہ آکر آپ کو ھتیار دینے سے انکار کئے پھر بھی آپ ان کو نکال باھر نہیں کرتے - ادارہ میں رکھتے ھیں - اسی لئے تو پبلک بدظن ھوکر آپکے لوگوں کو مارتی ھے تو آپ یہ کہتے ھیں کہ کانگریس کے غنڈے مارتے ھیں - یہ کانگریسی نہیں مارتے بلکہ یہ پبلک کا ری ایکشن ھے - اسلئے پہلے آپ اپنی غلطیوں کو درست کیجئے - پھر پبلک ضرور آپکی طرف آئیگی - آپ سے کہیگی کہ آپ حکومت کیجئے - میں آپ سے یہ کہنا چاھتا ھوں کہ ایک واقعہ کو لیکر کانگریس پر کیچڑا چھالنے کی کوشش نہ کیجئے - اگر کانگریس کا کوئی آدمی بھی ایسی حرکت کرتا ھے تو کانگریس اسکی پچ نہیں کرتی - اسکو نکال باھر کردیگی مگر آپ ھیں ان سے کام لیتے ھیں -

ایک آنریبل ممبر - اسکے اور طریقہ ھوتے ھیں -

شری ملپا کولور - آپ اس طرح سوچئے کہ ھم پر کیچڑا چھالنے کی بجائے اپنی غلطیوں کو دور کریں - ابتک انہیں جس طرح چھپانے کی کوشش کی گئی ھے انکو ڈس کلوز کیا جائے - تو پھر میں ایک دو تین چار گن کر بتلاتا ھوں کہ وہ ایسے کیسے واقعات ھوتے ھیں سمجھ میں آجائیگا انور تعتقہ اللہ کا جو آپ کا کنوینر ھوتا ھے وہ قتل کے مقدمہ میں انوالو ھوتا ھے تو کس صورت میں آپ کہہ سکتے ھیں ھم بے گناہ ھیں - یہی بتلانا میرا مقصد تھا -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - آج ھاؤز کے سامنے جو اڈجرنمنٹ موشن آیا ھے -....

مسٹر اسپیکر - ٥ منٹ کا وقت دیا جاتا ھے -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - اس میں ایک ایک چیز غور کرنا ھے - میں یہ نہیں چاھتا کہ ھمیں جذبات میں بہا لے جایا جائے یا جذبات کی آڑ میں حقیقی اور ٹھوس واقعات پر پردہ ڈالنے کی کوشش کی جائے - یہ صاف طور پر ظاھر ھے کہ ورنگل میونسپالٹی کے چیرمن صاحب وھاں کیوں جاتے ھیں - گاندھی جینتی کس ڈھنگ سے منائی جاتی ھے - کیا بندوقوں سے - بھالوں سے اور برچھوں سے منا رھے تھے - لکشمی ریڈی نامی شخص کو مارتے ھیں - کیوں مارتے ھیں اسلئے کہ اس سے مخالفت ھے - اور یہ سمجھکر کہ انکے پیچھے لوگ ھیں - یہ اپنے ھی کئے ھوئے کرتوت ھیں یہ اپنا ھی کیا ھوا پاپ ھے - لیکن اس سے بچ سکتے ھیں اسلئے آنریبل مسٹر چیرمن اھمسا کے پجاری دھرمسا گر

گئے ۔ وہ اسٹیج پر تقریر کرنے کے لئے نہیں گئے ۔ میں ان تمام چیزوں میں جانا نہیں چاہتا۔ لیکن میں یہ کہونگا کہ جو پاپ ہوا اسکا بھانڈا پھوٹ چکا ہے ۔ یہ کہنے کی کوشش کی جا رہی ہے کہ اس میں کسی قسم کی سیاست نہیں تھی ۔ اس سے بڑھکر اور کیا ہوسکتا ہے یہ حکومت کی موجودہ پالیسی کا ہی نتیجہ ہے ۔ ہم ابتدا سے مختلف طریقوں سے اس چیز کو منسٹر صاحب کے سامنے لاتے رہے ہیں لیکن منسٹر صاحب تو ایک ہی رٹ لگائے ہیں ۔ ”یہ صحیح نہیں ہے ۔ یہ صحیح نہیں ہے ۔ یہ صحیح نہیں ہے“ ۔ یہ واقعات اسی کا نتیجہ ہیں ۔ یہ طوطے کا سبق اب بھی بھولینگے یا نہیں ۔ یہ بھی سوال آپکے سامنے ہے کہ آیا آپ قانونی راج چاہتے ہیں یا پولیس راج یا غنڈوں کا راج چاہتے ہیں ۔ یہ ایک بہت بڑا امتحان آپکے سامنے ہے ۔ اس میں کامیاب ہونا یا ناکام ہونا آپ ہی پر منحصر ہے ۔

میں اس چیز کو ھاؤز کے سامنے لانا چاہتا ہوں اور یہ جاننا چاہتا ہوں کہ پی ۔ ڈی ۔ ایف کے ورکرس کہاں رہتے ہیں ۔ کیا کرتے ہیں ۔ کیا کھاتے ہیں ۔ یہ سب دریافت کرنے کی کوشش کیوں کی جاتی ہے ۔ ہماری ایک لیگل پارٹی ہے ۔ کانسٹیٹیوشن کے آرٹیکل ۱۹ کے تحت ہمیں اسکا حق ہے ۔ اسکے باوجود آپ پولیس کو کہتے ہیں کہ وہ ہمارے بارے میں معلومات رکھیں ۔ انتہا یہ ہے کہ ہماری پوری ہسٹری سنگائی جاتی ہے ۔ میں آنریبل منسٹر صاحب سے یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ یہ ڈسکریمنیشن کیوں ۔ ہوم منسٹر کو ایم ۔ ایل ۔ ایز کی ہسٹری چاہئے لیکن آپکی ہسٹری روز روشن کی طرح آج دنیا کے سامنے آچکی ہے ۔ اسکے بعد کسی اور کی ہسٹری جمع کرنے کی آپ کیوں کوشش کرتے ہیں ۔ تمام پولیس اسٹیشنس کو ایسے ڈسکریمنیشن کا حکم دیا گیا ہے جو فاسیزم اور ہٹلریزم کی حد تک پہنچ گیا ہے ۔ آج پولیس اسٹیشنس کو کوٹا دیتے ہیں کہ اتنے مقدمات لیکر عدالت میں جائیں ۔ پولیس کو آپ کہتے ہیں کہ ہماری شکایتیں کرے ۔ جب ہم اس شکایت پر شکایت کرتے ہیں تو آپکا طریقہ عمل یہ ہوتا اور یہ جواب دیا جاتا ہے کہ ” یہ بھی صحیح نہیں “ یہی رٹ لگائی جاتی ہے ۔ پی ۔ ڈی ۔ ایف کے لوگوں پر ظلم کرکے آپ سمجھتے ہیں کہ آپ کی ترقی ہورہی ہے اور یہی ذہنیت اڈمنسٹریشن میں بھی آئی ہے ۔ جہاں کہیں دیکھو پولیس کا یہی حال ہے ۔ قانون وانون کچھ نہیں ۔ میں بتلانا چاہتا ہوں کہ الکشن ہونے کے بعد سے پی ۔ ڈی ۔ ایف پارٹی نے کسی قسم کا تشدد نہیں کیا ۔ کسی کانگریسی ورکر پر حملہ نہیں کیا گیا ۔ میں یہ چیلنج کرتا ہوں کہ کسی جگہ ۔ کسی دیہات ۔ کسی موضع میں بھی کانگریسیوں کو جلسہ کرنے سے نہیں روکا گیا ۔ ہمارا تو یہ خیال ہے کہ جس طرح ہم چاہتے ہیں کہ ہمارے میٹنگس ہوں ویسے ہی دوسروں کے بھی میٹنگس ہونا چاہئے ۔ ہم چاہتے ہیں جس طرح ہم اپنی پالیسی کا اظہار کرتے ہیں کانگریس بھی لوگوں کے سامنے اپنے سدھانتوں کا پرچار کرے نہ کہ برچھی بھالے اور بندوق کا استعمال کرے ۔

آپ کہتے ہیں کہ لوگوں کا ری ایکشن بدلا ہے لیکن میں آپکو حضور نگر اور مریال گوڑہ کا حال بتلاتا ہوں ۔ وہاں کوئی بھی کانگریسی ورکر سوائے پولیس کی مدد کے نہیں جاسکتا ۔

( کانگریس بنچس سے آوازیں ۔ غلط ہے ۔ غلط ہے ۔ غلط ہے ) ۔

شری داجی شنکر ۔ کہیں بھی جاتے ہیں تو پولیس کے ساتھ جاتے ہیں غنڈہ گردی کرتے ہیں ۔

*Mr. Speaker* : Order, order.

شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ ۔ حضورنگر کے ایسے واقعات ہیں ۔ میں دو تین واقعات بتلاسکتا ہوں ۔ یہ حکومت کی پالیسی کا نتیجہ ہے ۔ لیکن آج اسکے پاپ کا بھانڈا پھوٹ رہا ہے ۔

*Shri G. Sreeramulu* : The hon. Minister can speak at 8 o'clock. I may kindly be given at least five minutes.

منسٹر فار ہوم ( شری دگمبر راؤ بندو ) ۔ جیسا کہ میں نے کہا ہے جو واقعہ ہوا وہ نہایت افسوسناک اور شرمناک واقعہ ہے ۔ یہ سننے کے بعد مجھے یاد آگئی اس وقت کی جبکہ گاندھی جی کی ہتیا ہوئی اور اسکے بعد ہی ہم نے سنا کہ بمبئی پریسیڈنسی اور سی ۔ پی میں محض اس خیال سے کہ ناتھورام گوڈسے ایک مہاراشٹرا برہمن تھا کئی لوگوں کے مکان جلائے گئے ۔ کئی لوگوں کے مکان لوٹ لئے گئے ۔ ایک اہمسا کے پجاری کی ہتیا پر اسطرح کا رد عمل ہوا ۔ اسکا مطلب صرف یہ ہے کہ جو ہمسا دل میں رہتا ہے وہ زبان پر آجاتا ہے ۔ پھر عمل میں آجاتا ہے ۔ وہ علحدہ علحدہ روپ لیتا ہے ۔ جیسا کہ آنریبل ممبر نے کہا کہ کچھ اشتعال انگیز نعرے لگائے گئے ۔ ظاہر ہے کہ اسکا رد عمل کچھ اسطرح کا ہوگا ، کچھ اس سے بھی بڑھکر ہوگا اور بالاخر قتل و خون ہی اسکی آخری منزل ہوتی ہے ۔ میں نے ہاؤس میں مختلف تقریریں سنیں ۔ میں نے کل کہا ہے کہ اصل واقعات زیر تفتیش ہیں ۔ وہ عدالت کے سامنے ہیں ۔ میں نے ہاؤس کو یہ اطمینان دلایا ہے کہ بلا رو رعایت مقدمہ چلایا جائیگا ۔ ابتک جو اطلاعیں آئی ہیں ان سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک ملزم گرفتار کرلیا گیا ہے اور کچھ لوگوں کی گرفتاری کا حکم دیا گیا ہے ۔ خیر یہ تو ہوتا رہیگا ۔ لیکن میں نے اپنے اطمینان کے لئے اس رینک ( Rank ) میں جو ہائیسٹ آفیسر ( Highest Officer ) ہوسکتا ہے اور جسکی غیر جانبداری کے بارے میں مجھے یقین ہے ڈی ۔ آئی ۔ جی ۔ تھوڑا جو نہ کبھی تلنگانہ میں رہے اور نہ تلنگانہ کے پچھلے واقعات سے انکے متاثر ہونے کا اندیشہ ہے انہیں وہاں بھیجا ہے وہ برسر موقع ہیں اور انہیں کے زیر نگرانی تفتیش کرنے کا حکم دیا گیا ہے ۔ مجھے یقین ہے کہ یہ معاملہ عدالت میں جائیگا ۔ لیکن اس سے

پیدا شدہ مسائل پیش کئے گئے ہیں اور یہ بتلانے کی کوشش کی گئی ہے کہ "غنڈہ گردی چل رہی ہے - ہم منسٹر صاحب سے کہتے ہیں تو وہ کہتے ہیں کہ عدالت میں جاؤ"۔ اسپارنے میں میں یہ عرض کرونگا کہ ہم اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ رول آف لا ( Rule of Law ) رہے - اگر کوئی کہتے ہیں کہ قانون وانون کچھ بھی رہے - آپ منسٹر ہیں آپکو اسطرح کرنا چاہئے تو میں اپنے آپ کو مجبور پاتا ہوں - اگر یہ سوچنے کا میکانیکل ( Mechanical ) طریقہ ہے تو میں اسکو سمجھ لینا چاہتا ہوں - لیڈر آف دی اپوزیشن میری جگہ ہوتے تو اسکی روک تھام کے لئے کیا طریقہ اختیار کرتے ، اگر وہ مجھے سمجھائیں اور اطمینان دلائیں تو میں بھی وہ طریقہ اختیار کرونگا - چاہے وہ تلنگانہ میں ہو - مرہٹواڑہ میں ہو - حضور نگر میں ہو یا مریال گوڑہ میں ، برابر اسکی روک تھام کی جائیگی - لیکن قانون میں معمولی مار پیٹ کے لئے ضمانت اور مچلکہ کی کارروائی کی جاسکتی ہے - ضابطہ فوجداری کے لحاظ سے ضمانت اور مچلکہ لیا جائیگا - ورنہ لیڈر آف دی اپوزیشن کیا یہ چاہتے ہیں کہ پولیس برابر گرفتار کرتی رہے - وہ مجھے قائل کریں کہ کونسا قانونی راستہ ایسا ہوسکتا ہے جسکے ذریعہ ہم اسکی روک تھام کرسکتے ہیں - اگر وہ کوئی پازیٹیو ( Positive ) تجویز بتلاسکتے ہیں تو مناسب ہے - میں خود چاہتا ہوں کہ اسکی روک تھام ہوجائے -

شری وی - ڈی - دشپانڈے - میں نے آپکے سامنے یہ سجیشن پیش کیا تھا کہ سی - آئی - ڈی برانچ ڈائرکٹ آپکے تحت رہے - وہ ڈائرکٹ انوسٹیگیشن ( Direct investigation ) کرکے آپکو رپورٹ دے - آپ ہمیں مشورہ دیتے ہیں کہ ہم عدالت میں جائیں - ایسے جو واقعات ہوتے ہیں تو آپ کو اسٹپ ( Step ) لینا چاہئے -

شری دگمبر راؤ بندو - اسکا پروپورشن ( Proportion ) آپ کے سامنے نہیں ہے - اسلئے آپ سمجھ رہے ہیں کہ ایسا عمل کیا جاسکتا ہے - میں واقعات آپ کے سامنے رکھتا ہوں - میرے پاس روزانہ دس بیس ایسی شکایات آتی ہیں - آپ اندازہ لگائیے کہ ان سب کے بارے میں اس طرح تحقیقات کیسے ہوسکیگی - حال ہی میں میں نے ایسا انتظام کیا بھی ہے اور جہاں کوئی سنگین واقعہ پیش آتا ہے تو وہاں خاص طور پر ایک آفیسر کو بھیجا جاتا ہے - لیکن کئی شکایات ایسی ہوتی ہیں کہ پولیس پٹیل نے تھپڑ مار دیا - کسی نے ڈنڈا مارا - کسی نے چھری لگائی ایسے بیسوں واقعات سے متعلق روزانہ کئی شکایتیں میرے پاس وصول ہوتی ہیں - ہر ایک واقعہ کے لئے ایک ایک آفیسر کو خاص طور پر تحقیقات کے لئے بھجوا کر رپورٹ طلب کرکے غور کرنا ممکن نہیں - یہ بات ایسی نہیں ہے کہ ہاؤس کے سامنے اسپرڈ سکشن کیا جائے - لیڈر آف دی اپوزیشن مجھے قائل کریں اور بتلائیں کہ آخر کس طرح عمل کیا جائے - غنڈہ گردی کی روک تھام کے لئے میں بالکل متفق ہوں - انہوں نے جو یہ رائے دی ہے اس کے لئے میں انکو بدھائی دیتا ہوں - میں بھی اسی بات پر یقین رکھتا ہوں کہ جبتک تشدد کا کھیل نہ چھوڑینگے اس وقت تک ڈیموکریسی پنپ نہیں سکتی -

میں پھر سے یقین دلاتا ہوں کہ اس سلسلے میں جو بھی گنہگار ہونگے ان کے خلاف برابر کارروائی کی جائیگی اور انکے خلاف مقدمہ چلایا جاکر انہیں سزا دی جائیگی -

## Prorogation of the Assembly

*Mr. Speaker* : I shall read to the House a communication received just now from the Rajpramukh, which runs thus :

" In exercise of the powers conferred by sub-clause (a) of clause (2) of Article 174 read with Article 238 of the Constitution, I, Mir Osman Ali Khan, Rajpramukh of Hyderabad, do hereby prorogue the House of the Legislature of the Hyderabad State with effect from the 8th October, 1953."

*The House was accordingly prorogued.*